## درود و سلام کا حسین مجموعہ

**بسم اللہ الرحمن الرحیم**

**عرض مؤلف :علامہ مخدوم محمد ہاشم سندھی رحمۃ اللہ علیہ کا درود و سلام پر مشتمل فارسی رسالہ "ذریعۃ الوصول الی جناب الرسول صلی اللہ علیہ وسلم" جس کا اردو زبان میں سلیس ترجمہ حضرت مولانا محمد یوسف لدھیانوی شہید رحمہ اللہ نے فرمایا ہے جو بہت ہی نافع اور مفید ہے**

**احقر کے ایک محسن اور کرم فرما جناب عباس خاں صاحب نے چھوٹے چھوٹے چالیس [40] درود شریف مع فضائل لکھنے کی فرمائش کی ، اور اس کا ایک نمونہ بھی دکھلایا جو ناچیز کو بہت پسند آیا ، اسی وقت ان کی فرمائش پورا کرنے کا وعدہ کرلیا ، اور حضرت مخدوم محمد ہاشم سندھی رحمۃ اللہ علیہ کے مذکورہ مترجم رسالہ سے بیالیس [42] درودشریف منتخب کرلیے اور ہر درود شریف کے لئے مذکورہ رسالہ کا حوالہ دے دیا جہاں اس کی پوری فضیلت یا فائدہ اور سندی حیثیت مذکور ہے بوقت ضرورت اس کی مراجعت کرلی جائے ، ناچیز نے اس کا خلاصہ لیا ہے ، اور بعض درود شریف "زاد السعید" اور "فضائل درود" سے لئے ہیں ،**

ان کا حوالہ بھی لکھ دیا ہے

اللہ تعالی کے فضل و کرم اور اس کی خاص توفیق و مہربانی سے درود و سلام کا حسین مجموعہ بروز جمعہ 8 رمضان المبارک 1417ھ کو اذان مغرب سے 12 منٹ پہلے مکہ مکرمہ میں خانہ کعبہ کے سامنے مکمل ہوا ، فللہ الحمد ولہ الشکر دائما ابدا

دل و جان سے رب کائنات جل و علاشانہ کی بارگاہ میں دعا ہے کہ وہ اس چھوٹے سے مجموعہ کو عام قبولیت عطا فرماکر اپنی رحمت کاملہ ، مغفرت کاملہ اور رضاء کاملہ کا ذریعہ بنائیں اور محبوب کائنات جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خوشنودی اور شفاعت کا باعث بنائیں - آمین

وصلی اللہ تعالی علی النبی الکریم محمد وآلہ واصحابہ اجمعین الی یوم الدین

ناکارہ بندۂ ضعیف

درود و سلام کا حسین مجموعہ

عبد الرؤف سکھروی غفرلہ ولوالدیہ

نزیل مكة المكرمة زادها الله شرفا 11 رمضان المبارک 1417ھ

بسم الله الرحمن الرحیم

اللہ تعالی کے نام سے شروع کرتا ہوں جو بڑا مہربان نہایت رحم کرنے والا ہے

نمبر {02} اللہ تعالی کا ارشاد

إن الله وملئکتہ یصلون علے النبی یایھا الذین امنو صلو علیه وسلمو تسلیما -
ط [احزاب 52]

ترجمہ : بے شک اللہ تعالی اور اسکے فرشتے نبی [اکرم صلی اللہ علیہ وسلم] پر رحمت بھیجتے ہیں ، اے ایمان والو تم بھی ان پر درود بھیجا کرو اور خوب سلام

بھیجا کرو [تاکہ ان کا حق عظمت ادا ہو] درود و سلام پڑھنے سے الله تعالی کے حکم کی تعمیل ہوتی ہے

نمبر {03} درود ابراہیمی

أللهم صل على محمد وعلى آل محمد كما صليت على ابراهيم وعلى ال ابراهيم انك حميد مجيد اللهم بارك على محمد وعلى ال محمد كما باركت على ابراهيم وعلى ال ابراهيم انك حميد مجيد [صحاح ستہ]

یہ درود شریف سب سے زیادہ صحیح اور سب سے افضل ہے [ص20]

نمبر {04} حضور صلى الله عليه وسلم کی شفاعت

أللهم صل على محمد وانزله المقعد المقرب عندك يوم القيامة

درود و سلام کا حسین مجموعہ

جو شخص یہ درود شریف پڑھے گا ، اس کے لئے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی شفاعت واجب ہوگی [ص39]

نمبر {05} حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت

أللهم صل على روح محمد فی الارواح وصل على جسد محمد فی الاجساد وصل على قبر محمد فی القبور

جو شخص یہ درود شریف پڑھے گا اس کو خواب میں حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت ہوگی [ص47]

نمبر {06} روزی میں برکت

أللهم صل على محمد عبدك ورسولك ، وصل على المؤمنين والمؤمنات والمسلمين والمسلمات

جس شخص کی یہ خواہش ہو کہ اس کا مال بڑھ جائے وہ مذکورہ درود شریف پڑھا کرے [زادالسعید]

نمبر {07} مسجد میں آنے اور جانے پر درود

بسم الله أللهم صل على محمد

آنحضرت صلی اللہ علیه وسلم جب مسجد میں جاتے یا مسجد سے نکلتے تو یہ درود شریف پڑھا کرتے [ص55]

نمبر {08} مکمل درود شریف

أللهم صل على محمد وعلى ال محمد

درود و سلام کا حسین مجموعہ

حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے صحابہ رضی اللہ عنہم سے ایک مرتبہ فرمایا تم نامکمل درود شریف نہ پڑھا کرو پھر صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے دریافت کرنے پر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے مذکورہ درود شریف تعلیم فرمایا [ص44]

نمبر {09} دوزخ سے نجات

أللھم صل علی محمدنالنبی الامی وعلی الہ وسلم

حضرت خلاد رحمۃ اللہ علیہ جمعہ کے دن یہ درود شریف ایک ہزار مرتبہ پڑھا کرتے تھے ان کے انتقال کے بعد ان کے تکیہ کے نیچے سے ایک کاغذ ملا جس پر لکھا ہوا تھا کہ یہ خلاد بن کثیر رحمہ اللہ کے لئے دوزخ سے آزادی کا پروانہ ہے [ص182]

نمبر {10} جنت میں ٹھکانہ

درود و سلام کا حسین مجموعہ

أللهم صل على محمد ن النبی الامی علیه السلام

جمعہ کے دن ایک ہزار مرتبہ یہ درود شریف پڑھنے والے کو مرنے سے پہلے جنت میں اس کا ٹھکانہ دکھا دیا جائے گا [ص82]

نمبر {11} اسی [80] سال کی عبادت کا ثواب

أللهم صلی علی محمد ن النبی الامی وعلی آله وسلم تسلیما

جمعہ کے دن جہاں نماز عصر پڑھی ہو اس جگہ اٹھنے سے پہلے اسی [80] مرتبہ یہ درود شریف پڑھنے سے اسی [80] سال کے گناہ معاف ہوتے ہیں اور اسی [80] سال کی عبادت کا ثواب ملتا ہے [فضائل درود]

نمبر {12} پریشانیاں دور ہوں

درود و سلام کا حسین مجموعہ

أللهم صلی علی محمد ن النبی الامی الطاهر الزکی صلاۃ تحل به العقد وتفك بهاالكرب

یہ درود شریف بار بار پڑھنے سے اللہ تعالی پریشانی دور فرمادیتے ہیں [ص114

نمبر {13} مغفرت کا ذریعہ

اللهم صل على محمد كلما ذكره الذاكرون وكلما غفل عن ذكره الغافلون

امام اسماعیل بن ابراہیم مزنی رحمه الله نے حضرت امام شافعی رحمه الله کو
خواب میں دیکھا اور پوچھا اللہ پاک نے آپ کے ساتھ کیا معاملہ فرمایا تو
انہوں نے جواب دیا اس درود شریف کی برکت سے اللہ پاک نے مجھے بخش دیا اور
عزت و احترام سے جنت میں لیجانے کا حکم دیا [زاد السعید]

نمبر {14} ایمان کی حفاظت

أللهم صل علی محمد وعلی ال محمد صلاۃ دائمۃ بدوامك

جو شخص پچاس [50] مرتبہ دن میں اور پچاس [50] مرتبہ رات میں اس درود شریف کا ورد رکھے تو اس کا ایمان جانے سے محفوظ ہوگا [ص152]

نمبر {15} حضور صلی اللہ علیه وسلم کے روضۂ مبارک کی زیارت

اللهم صلی علی محمد صلاۃ تکون لك رضا ولحقه اداء

جو شخص نماز فجر اور نماز مغرب کے بعد 33 - 33 بار یہ درود شریف پڑھے گا تو اس شخص کی قبر کے اور روضۂ اقدس کے درمیان ایک کھڑکی کھول دی جائے گی اور روضۂ اقدس کی راحت اس کو نصیب ہوگی [ص153]

نمبر {16} ثواب میں سب سے زیادہ

صلی اللہ علی سیدنا محمد والہ وسلم

یہ درود شریف پڑھنے میں چھوٹا اور ثواب میں سب سے زیادہ ہے - جو شخص روزانہ پانچ سو [500] مرتبہ اس کو پڑھے تو کبھی محتاج نہ ہو [ص153]

نمبر {17} ہر درد کی دوا

اللهم صل علی محمد بعدد کل داء ودواء وبارك وسلم

ہر درد اور بیماری دور ہونے کے لئے اول و آخر مذکورہ درود شریف پڑھیں اور درمیان میں مع بسم اللہ سورۂ فاتحہ پڑھ کر دم کریں [ص160]

نمبر {18} قرض کی ادائیگی

درود و سلام کا حسین مجموعہ

اللهم صل علی محمد وعلی آله وبارك وسلم

ظہر کی نماز کے بعد یہ درود شریف سو [100] مرتبہ پڑھنے والے کو تین باتیں حاصل ہوگی

نمبر [01] کبھی مقروض نہ ہوگا

نمبر [02] اگر قرض ہوگا تو وہ ادا ہوجائے گا خواہ جتنا بھی قرض ہو

نمبر [03] قیامت کے دن اس کا کوئی حساب نہ ہوگا [ص162]

نمبر {19} درود باعث زیارت

أللهم صلی علی محمدن النبی الامی وآله وسلم

جو شخص جمعہ کے دن ایک ہزار [1000] مرتبہ یہ درود شریف پڑھے اس کو خواب میں رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت ہوگی - پانچ یا سات جمعہ تک پابندی سے اس کو پڑھیں [ص162]

نمبر {20} جنت کے پھل

اللهم صل علی محمد عبدك وعلی ال محمد وبارك وسلم

جو شخص روزانہ اس درود شریف کی پابندی کرے وہ جنت کے خاص پھل اور میوے کھائے گا [ص173]

نمبر {21} ہزار 1000 دن تک ثواب ملنا

صلے اللہ علی محمد وجزاہ عنا ما ھو اھلہ

جو شخص یہ درود شریف پڑھے تو ثواب لکھنے والے ستر [70] فرشتے ایک ہزار [1000] دن تک اس کا ثواب لکھیں گے [ص177]

نمبر {22} تمام درودوں کے برابر

اللهم صل علی محمد بعدد کل ذکره الف الف مرة

یہ درود شریف پڑھنا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر سارے درود بھیجنے کے برابر ہے [ص190]

نمبر [23] عرش عظیم کے برابر ثواب

أللهم صل علی محمد ملأ السموات وملأ الارض وملأ العرش العظیم

اس درود شریف کے پڑھنے والے کو آسمان و زمین بھر کر اور عرش عظیم کے برابر

ثواب ملتا ہے [ص182]

نمبر {24} دنیا و آخرت کی برکات کا حصول

أللهم صل على سيدنا محمد وآله وصحبه وسلم بعدد مافى جميع القرآن حرفا حرفا وبعدد كل حرف الفا الفا

دنیا اور آخرت کی برکتیں حاصل کرنے کے لئے اپنے وظائف و معمولات کے ختم پر یہ درود شریف پڑھ لیا کریں [ص192]

نمبر {25} چاند کی طرح چہرہ ہونا

أللهم صل على النبى محمد حتى لايبقى من صلوتك شىء وبارك على النبى محمد حتى لايبقى من بركاتك شىء وارحم النبى حتى لايبقى من رحمتك شىء وسلم على النبى محمد حتى لايبقى من سلامك شىء

حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ارشاد کے مطابق اس درود شریف کے پڑھنے والے کا چہرہ پل صراط سے گذرتے وقت چاند سے زیادہ چمک دار ہوگا [ص175]

نمبر {26} کامل درود

أللهم صل على محمد كما امرتنا ان نصلى عليه كما ينبغى ان يصلى عليه

حضرت انس رضی اللہ تعالی عنہ نے رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے ایسا درود شریف دریافت کیا جس کو کامل درود شریف کہا جاسکے تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے درود بالا تلقین فرمایا [ص44]

نمبر {27} قرب خاص کا ذریعہ

أللهم صل على محمد كما تحب وترضى له

رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک روز ایک شخص کو اپنے اور حضرت صدیق اکبر رضی اللہ تعالی عنہ کے درمیان بٹھایا ، صحابہ رضی اللہ عنھم کو اس پر تعجب ہوا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا یہ شخص مجھ پر مذکورہ درود شریف پڑھتا ہے [ص50]

نمبر {28} دعا قبول ہونا

أللهم رب هذه الدعوة التامة والصلوة القائمة صل على محمد وارض عنه رضى لاسخط بعده

جو شخص اذان کے وقت یہ درود شریف پڑھے گا اللہ تعالی اسکی دعا قبول فرمائیں گے [ص53]

نمبر {29} دعاء قنوت کے بعد درود شریف

وصلی اللہ علی النبی محمد وسلم

حضرت حسن رضی اللہ تعالی عنہ دعاء قنوت کے بعد مذکورہ الفاظ سے درود شریف پڑھا کرتے تھے [ص55]

نمبر {30} مغفرت کا ذریعہ

ألحمد للہ علی کل حال وصلی اللہ علی محمد وعلی اھل بیتہ

جو شخص چھینک آنے پر یہ درود شریف پڑھے گا تو منجانب اللہ ایک پرندہ پیدا ہوگا جو عرش کے نیچے پھڑ پھڑائے گا اور عرض کرے گا کہ اس درود شریف کے پڑھنے والے کو بخش دیجیئے [ص58]

نمبر {31} تابعین رحمھم اللہ کا درود شریف

أللهم صل علی محمد وعلی ابینا ابراھیم

حضرت سفیان بن عینیه رحمه الله نے فرمایا : میں نے ستر [70] سال سے زیادہ حضرات تابعین رحمھم الله کو دوران طواف یہ درود شریف پڑھتے ہوئے سنا [ص100]

نمبر {32} دشواری دور ہونا

أللهم صلی علی محمد کما ھو اھله ومستحقه

جس شخص کو کوئی دشواری لاحق ہو اور وہ تنہائی میں باوضو یہ درود شریف ایک ہزار [1000] مرتبہ پڑھے اور ایک ہزار [1000] مرتبہ کلمہ طیبہ پڑھ کر دل سے دعا کرے تو انشاء الله تعالی دشواری دور ہوگی [ص149]\

نمبر {33} دس ہزار [10000] مرتبہ کے برابر

اللهم صل علی محمد افضل صلواتك

اس درود شریف کے بارے میں منقول ہے کہ یہ دس ہزار [10000] مرتبہ درود شریف پڑھنے کے برابر ہے [ص150]

نمبر {34} ایک ہزار [1000] دن تک ثواب

صلے الله علے محمد وجزاه عنا ما هو اهله

جو شخص یہ درو شریف پڑھے تو ایک ہزار [1000] دن تک ستر [70] فرشتے اس کا ثواب لکھتے رہیں گے [ص177]

نمبر {35} اسی [80] سال کے گناہ معاف

درود و سلام کا حسین مجموعہ

اللھم صل علی محمد عبدك ورسولك النبی الامی

حضور اکرم صلی اللہ علیه وسلم کے ارشاد کے مطابق جو شخص اسی [80] مرتبہ یہ درود شریف پڑھے اللہ تعالی اس کے اسی [80] سال کے گناہ معاف فرمادیں گے [ص166]

نمبر {36} اولاد کو عزت ملنا

اللھم صل علے سید العالمین حبیبك محمد وآله صلوة انت لھا اھل وبارك وسلم كذلك

جو شخص صبح و شام سات - سات مرتبہ اس درود شریف کو پابندی سے پڑھے تو اس کی برکت سے اللہ تعالی اس کی اولاد کو باعزت رکھے گا [ص164]

نمبر {37} جنت میں اپنا مقام دیکھنا

اللھم صل علی محمد وآله الف الف مرة

جو شخص جمعہ کے دن ہزار [1000] مرتبہ یہ درود شریف پڑھے تو وہ اس وقت تک نہ مرے گا جب تک وہ مرنے سے پہلے جنت میں اپنا ٹھکانہ نہ دیکھ لے [ص60]

نمبر {38} بڑے پیمانہ سے ثواب ملنا

اللهم صل على محمد النبى وازواجه امهات المؤمنين وذريته واهل بيته كما صليت على ابراهيم انك حميد مجيد

حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے ارشاد کے مطابق جو شخص چاہے کہ بڑے پیمانہ کے ساتھ اس کو ثواب دیا جائے تو اس کو چاہئے کہ یہ درود شریف پڑھے [ص32]

نمبر {39} صدقہ کے قائم مقام

اللهم صل على محمد عبدك ورسولك وصل على المؤمنين والمؤمنات والمسلمين والمسلمات

حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے ارشاد کے مطابق جس شخص کے پاس صدقہ دینے کے لئے کوئی چیز نہ ہو وہ یہ درود شریف پڑھا کرے یہ اس کے لئے زکوۃ کے قائم مقام ہے

نمبر {40} بڑا جام کوثر عطا ہونا

اللھم صل علی محمد وعلی آلہ واصحابہ واولادہ وازواجہ وذریتہ واھل بیتہ واصھارہ وانصارہ واشیاعہ ومحبیہ وامتہ وعلینا معھم اجمعین یاارحم الراحمین

جو شخص رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے حوض کوثر سے بڑے پیمانہ کے ساتھ پانی نوش کرے ، اس کو چاہیے کہ یہ درود شریف پڑھا کرے [ص97]

نمبر {41} حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت

اللھم صل علی محمد کما امرتنا ان نصلی علیه اللھم صل علی محمد کما ھو اھله اللھم صل علی محمد کما تحب وترضی له

جو شخص خواب میں آنحضرت صلی اللہ علیه وسلم کی زیارت کرنا چاہتا ہو وہ یہ درود شریف پڑھا کرے [ص106]

نمبر {42} افضل درود شریف

أللهم صل علی سیدنا محمدن الذی ملأت قلبه من جلالك وعینیه من جمالك فأصبح فرحا مسرورا مؤیدا منصورا

شیخ ابو عبداللہ بن نعمان رحمة اللہ علیه کو خواب میں سو [100] مرتبہ رسول کریم صلی اللہ علیه وسلم کی زیارت ہوئی ، آخری مرتبہ میں انہوں نے حضور صلی اللہ علیه وسلم سے افضل درود شریف دریافت کیا تو آپ صلی اللہ علیه وسلم نہ یہ درود شریف تعلیم فرمایا [ص69]

نمبر {43} تمام اوقات میں درود

اللهم صل علی محمد فی اول کلامنا ، اللهم صل علی محمد فی اوسط کلامنا ، اللهم صل علی محمد فی آخر کلامنا

شیخ الاسلام ابو العباس رحمه الله نے فرمایا جو شخص دن اور رات میں تین تین مرتبہ یہ درود شریف پڑھے وہ گویا رات و دن کے تمام اوقات میں درود بھیجتا رہا [ص191]

نمبر [44] ستر ہزار [70000] فرشتوں کا استغفار

جزی الله تعالی عنا محمدا صلی الله علیه وسلم ما هو اهله [معجم کبیر]

جو شخص یہ کہا کرے اس کے لئے ستر ہزار [70000] فرشتے ایک ہزار [1000] دن تک

استغفار کرتے رہیں گے [ص40]

نمبر {45} حسن خاتمہ کی بشارت

اللهم صل على محمد وانزله المقعد المقرب عندك يوم القيامة

رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے ارشاد کے مطابق اس درود شریف کے پڑھنے
والے کے لئے حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کی شفاعت واجب ہوگی جس میں اس کے
حسن خاتمہ کی بشارت ہے [ص127]

ترتیب: عبدالرؤف سکھروی

نائب مفتی جامعہ دار العلوم کراچی

تحریر و ترتیب: آن اسلام ورکنگ گروپ